www.pdfbooksfree.pk

ہیں۔" (خوش آمدید، پسندیدگی کا شکریہ)

بشریٰ تبسم، کراچی سے۔ "انجم آنٹی، ایک بات کہنی ہے۔ مجھے افسانے، کہانیاں وغیرہ لکھنے کا بہت شوق ہے۔ رائٹر بننا میرا بچپن کا خواب ہے مگر مجھے نہیں معلوم کہ رائٹر کیسے بنتے ہیں۔ میں نے انٹر کیا ہے اور بی اے کرنے کا ارادہ ہے۔ میں ایک باقاعدہ رائٹر بننا چاہتی ہوں۔ ایک لڑکی ہوتے ہوئے بھی میں اپنے ماں باپ کا نام روشن کرنا چاہتی ہوں۔ میرے گھر والے میرے اس شوق کی قدر کرتے ہیں مگر میری ان لاحاصل کوششوں سے کبھی کبھی وہ چڑتے ہیں مگر مجھے رائٹر بننے کا بچپن سے جنون ہے۔ مجھے امید ہے کہ اس سلسلے میں آپ مجھے بہتر مشورہ دے سکتی ہیں۔" (گڑیا لکھنے سے پہلے مطالعہ کرنا ضروری ہے۔ آپ پہلے پڑھیے پھر لکھیے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی مرادوں کو پورا کرے کہ جب اللہ کا کرم ہوتا ہے تو سب کچھ اچھا ہی اچھا ہوتا ہے)

فصیحہ آصف خان، ملتان سے۔ "نئے سال پر پاکیزہ کا سرورق موسم کی ساری مستیوں سمیت حاضر ہوا۔ آپ کی سحر انگیز باتیں حسبِ معمول عروج پر تھیں۔ سمجھانے کا انداز جب اس قدر مسحور کن ہوگا تو کون نہ دل میں اترتا محسوس کرے گا۔ پاک پروردگار کی نصیحتوں اور آپ کی خدمت میں قصیدہ کرتی قیصرہ حیات بہت کامیابی سے ہمیں بتاتی دکھائی دیں۔ اس کا انہیں اجرِ عظیم ملے۔ تھا جس کا انتظار وہ شاہکار آگیا امانت کی پہلی قسط نے ہی ہمیں اپنا گرویدہ کرلیا ہے۔ مہر جان کا کردار بظاہر پاور فل لگ رہا ہے جبکہ اندر سے وہ ایک بُھر بُھری دیوار ثابت ہوگی۔ ابھی کردار واضح نہیں ہوئے تاہم تحریر کی چاشنی نے دل موہ لیا ہے۔ شکریہ رفعت جی۔ پلیز عالیہ بخاری صاحبہ کو بھی کہیے کہ وہ بھی جلد آئیں۔ بہت مدت بعد سینئر لکھاری محترمہ شکیلہ رفیق صاحبہ مٹی کے راہبر لے کر آئیں۔ سبق آموز اور آخرت سنوارنے کی تحریر رہی۔ قیصرہ حیات کا ناول بس سو سو جا رہا ہے۔ صائمہ قیصر کی سفرِ زیست کہاں پر ٹھہرے... دلفریب تحریر لگی۔ ایسے گھٹے ہوئے ماحول میں رہنے سے بہتر ہے کہ انسان کوئی فیصلہ ہی کرلے سورومائیسہ نے درست فیصلہ کیا اور وجیہہ کی زندگی میں بہار آگئی۔ بہر حال تحریر میں کچھ باتیں ایسی بھی تھیں جو ہمارے معاشرے اور ماحول کی نفی کرتی دکھائی دیں۔ رضوانہ پرنس نے قناعت پسندی کو سامنے رکھتے ہوئے خواتین کو بہت اچھا سبق دیا۔ زندگی پاکیزہ میں ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت اختیار کرگئی ہے۔ بہت لطف آتا ہے ناہید صاحب کا قوتِ مشاہدہ بھی زبردست ہے ہر کردار پر بہت محنت کررہی ہیں۔ بس ابھی اتنا ہی پڑھ سکی ہوں آپ کی تصاویر بہت اچھی لگیں۔" (نوازش)

بنتِ عزیز الرحمن، راول پنڈی سے۔ "پہلی دفعہ آپ سے مخاطب ہونے کی جسارت کررہی ہوں۔ پاکیزہ کی بہت پرانی قاری ہوں۔ آپ کا جلترنگ بہت ہی پسند ہے۔ دیگر سلسلے جو پاکیزہ کی زینت ہوتے ہیں بہت خوب ہیں کبھی کبھی میں کچھ لکھ لیتی ہوں۔" (اس محفل میں خوش آمدید، اس دفعہ آپ نے خط میں ہی اپنی نظم لکھ دی آئندہ الگ صفحے پر لکھ کر بھیجیں تاکہ ہم آپ کی حوصلہ افزائی کرسکیں)

فریدہ فری یوسف زئی، لاہور سے۔ "فروری کا پاکیزہ ملا ٹائٹل بے حد پیارا لگا۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں آپ نے بہت اچھی باتیں بتائیں۔ یوں تو سبھی افسانے بہترین تھے مگر میمونہ خورشید کا محبت کے سوانے تو کمال کردیا یہ افسانہ پاکیزہ کی جان تھا پڑھ کر مزہ آگیا ویلڈن میمونہ جی اور شمیم فضل خالق کا افسانہ بھی بہترین تحریر تھی وہ تو ہمیشہ سے بہت ہی اچھا لکھتی ہیں۔ شمیم جی ہر ماہ پاکیزہ میں لکھا کریں شکریہ۔ انجم جی آپ نے لکھا کہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر پریشان نہ ہوا کریں۔ پاکیزہ میں نام ہی آجائے تو بہت بڑے اعزاز کی بات ہے۔ اللہ تعالیٰ کا بہت شکر ہے کہ اس نے مجھے بے حد نوازا ہے۔ میں روزانہ عشا کی نماز کے بعد دو نفل شکرانے کے اور دو نفل حاجت کے پڑھتی ہوں یہ میرا آزمودہ عمل ہے کہ تمام بہنیں ایسا ہی کیا کریں پھر دیکھیں کہ ان کی پریشانیاں کس طرح دور ہوتی ہیں۔ میں صرف پاکیزہ کے لیے پریشان ہوتی ہوں یہ میگزین میری جان ہے اب میں بہت خوش ہوں۔" (ہم آپ کو ہمیشہ خوش و خرم اور صحت مند دیکھنا چاہتے ہیں۔ بروقت اپنا تبصرہ پوسٹ کیا کریں تاکہ ہر ماہ جگہ پاسکے)

زینب منظور علی خان، کراچی سے۔ "مجھے آپ کے مخاطب کرنے کا انداز بہت پسند ہے۔ آپ اتنے پیار سے بولتی ہیں کہ حد نہیں۔ میں تمام مصنفین کا بہت بہت شکریہ ادا کرتی ہوں کہ آپ سب میرے لیے ایک ناصح ہیں۔ مجھے اپنی زندگی ان کتابوں کے درمیان ہی قید لگتی ہے۔ میں ہر کہانی سے ضرور کوئی سبق حاصل کرتی ہوں اور اپنی زندگی میں عمل بھی کرتی ہوں اور ایک بات اور پلیز انجم، عمیرہ احمد سے پوچھ کر بتایئے گا کہ آبِ حیات کب شائع ہوگا مجھے بہت بے صبری سے انتظار ہے اس ناول کا۔" (عمیرہ احمد فیس بک پر موجود ہیں آپ ان سے رابطہ کرسکتی ہیں اور ان کا ناول جب شائع ہوگا عمیرہ احمد ضرور بتائیں گی)

سیدہ علیشاہ، بہاول پور سے۔ "اس بار ٹائٹل بہت اچھا تھا اینڈ ٹائٹل گرل بھی۔ عکس ہمیشہ یاد رہے گا۔ آنٹی اب آپ کوئی ناول لکھیں اے ون سا۔ قیصرہ حیات کا کہیں دیپ جلے کہیں دل اچھا جا رہا ہے۔ کچی مٹی کے راہبر ایک اچھی تحریر تھی۔ عنیزہ سید





نے ایک بار پھر نئے موضوع پر بہت اچھا لکھا۔ رضوانہ پرنس کا افسانہ تحفہ لوڈ شیڈنگ کا اور سکینہ فرخ کا ٹوٹل لاس بھی اچھے تھے۔ عینی جعفری کا انٹرویو پسند آیا۔ پاکیزہ ڈائری بہت شارٹ ہوگئی ہے۔ میں اکثر گنگناتی ہوں سمیت باقی تمام سلسلے عمدہ رہے۔ جلترنگ میں نئے سال کا ہر ہفتہ کیسا رہے گا پڑھ کر بہت مزہ آیا۔ آنٹی جی آپ سے کچھ پوچھنا تھا پلیز مجھے جواب ضرور دیجیے گا۔ میں آج کل تھوڑی سی مشکل میں ہوں اور آپ میری یہ مشکل دور کرسکتی ہیں۔ آنٹی بات یہ ہے کہ میں پاکیزہ کے ٹائٹل پر آنا چاہتی ہوں مگر اس کے لیے کیا کرنا ہوگا مجھے یہ نہیں پتا۔ پاکیزہ کے ٹائٹل پر آنا میرا خواب ہے اور مجھے یہ بتادیں کہ پاکیزہ کے ٹائٹل پر آنے کے لیے کراچی ہی آنا پڑے گا یا لاہور میں بھی فوٹو شوٹ ہوسکتا ہے؟ میں اپنی تصویر آپ کو کیسے بھیج سکتی ہوں؟" (گڑیا! پہلے آپ اپنے دو کلوز اپ بھجوادیں تاکہ اندازہ کرلیا جائے کہ آپ سرورق پر آسکتی ہیں یا نہیں)

صائمہ سجاد بنگش، کوہاٹ سے۔ "سرورق کی حسینہ مہ جبیں گرم کافی کا مگ پکڑے کمبل اور اونی ٹوپی اوڑھے کافی دلکش نظر آرہی تھی بیک پر پہاڑوں پر برف دکھا کر آپ نے پورا پاکیزہ کا سیزن ہی چینج کردیا۔ سردیاں بھی واقعی نعمت ہیں گرمیوں میں واپڈا والے سونے نہیں دیتے اور سردیوں میں واپڈا والے جاگنے نہیں دیتے بس دل کرتا ہے رضائی میں گھس کر بیٹھے رہیں تصورِ جاناں کیے ہوئے۔ عنیزہ سید نے چیئر لیڈر بہت اچھا لکھا۔ دور کے ڈھول سہانے ہوتے ہیں بدیسی تہذیبیں وقتی طور پر اسیر کرلیتی ہیں لیکن... انسان کو اسی تہذیب کو اپنانا پڑے تو بہت مشکلات درپیش ہوتی ہیں اس لیے بہتر ہے کہ بندہ خود کو امتحان میں نہ ڈالے۔ رضوانہ پرنس کا تحفہ لوڈ شیڈنگ مزے کا تھا وہ بھی ہماری طرح واپڈا سے شاکی لگتی ہیں۔ عنیقہ محمد بیگ اچھا لکھ رہی ہیں۔ نگہت سیما نے بھی اچھے موضوع پر لکھا۔" (پسندیدگی کا شکریہ)

روحی صبا، کراچی سے۔ "باجی پاکیزہ کے کئی سلسلے مجھے بہت پسند ہیں خاص کر شاعری کا سلسلہ میں اکثر گنگناتی ہوں ہاں پلیز بزم پاکیزہ کا سلسلہ دوبارہ شروع کریں اور سندیسے ختم کردیں۔ ناول عکس میری بیٹیوں کو بہت پسند تھا اور مجھے تو زندگی بہت زیادہ پسند ہے۔ حجاب کی آزمائشیں بہت بڑی ہیں خاص کر جب بندہ حق بات پر ڈٹ جائے اور اپنے ہی گھر والے اس کا ساتھ نہ دیں تو بڑی تکلیف ہوتی ہے ناہید باجی کا ناول سطر سطر پڑھنے کے لائق ہوتا ہے میری مبارک باد ان تک پہنچادیں۔ عطیہ عمر میری پسندیدہ لکھاری ہیں۔ اب بات کرتی ہوں اس کہانی کی جس نے مجھے قلم اٹھانے پر مجبور کیا وہ ہے اس ماہ یعنی جنوری کے شمارے میں مکمل ناول جانِ جاں جو کہ عنیقہ محمد بیگ کی تحریر ہے۔ محترمہ نے مزاح کی کوشش میں اپنے پیارے مذہب اسلام کا مذاق اڑایا ہے کہانی میں نورین اور رحما دونوں ارمغان کے لیے بے ایمان کا لقب استعمال کرتی ہیں جو کہ گناہ ہے کیسے کوئی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو ماننے والے کے بارے میں کہتے ہیں کہ وہ ان کا منکر ہے اور یاد رہے کہ ایسی بات مذاق میں بھی کہنا گناہ ہے اسی طرح صفحہ 247 پر اکرم اپنی ماں سے رحما کے بارے میں کہتا ہے کہ وہ مسلم نہیں ہے اور بعد میں ہنستا ہے کہ میں مذاق کررہا تھا وہ معاف کیجیے گا باجی یہ کون سا مذاق یا مزاح ہے۔ اپنی مصنفات کو پابند کریں کہ مزاح ضرور لکھیں مگر مذہب کو درمیان میں نہ لائیں اور آپ بھی کہانی منتخب کرتے وقت ایسے حصے ہٹادیا کریں۔ اس کہانی کے بارے میں ایک اور بات بہت عجیب لگی کہ جب ارمغان نے جانے کے بعد نہ فون کیا نہ میسج کیا تو رحما اسے خطوط لندن کیسے بھیجتی رہی اس کے پاس اس کا ایڈریس کہاں سے آگیا۔ مجھے جو سب سے زیادہ پسند آئی وہ نسرین خالد کی تحریر اجالوں کا سفر تھی۔ ایک بہت ہی متاثر کن کہانی تھی نسرین کو بہت مبارک باد۔ صائمہ قیصر کی تحریر سفرِ زیست کہاں پر ٹھہرے بھی بور تھی ایک تو اس کا اینڈ بالکل پسند نہیں آیا کہ جب رومائیسہ اور وجیہہ کی شادی طاہر بھائی نے کروائی تھی تو اتنا عرصہ کیا وہ سو رہا تھا بغیر کسی وجہ کے اتنے سال ضائع کرنے کی کیا تُک تھی پھر اس میں بے شک شہزاد صاحب آزاد خیال تھے مگر اس کا اپنی غیر شادی شدہ بیٹی سے یہ کہنا کہ سکینہ کے آنے والے بچے کے لیے شاپنگ کرو اور بیٹی بھی ویسا ہی جواب دیتی ہے۔ بہت نامناسب سا لگا کیونکہ اس سے کیا بیٹی نے یہ کہا تھا کہ میرے ہاں بچہ آنے والا ہے جبکہ ان بہنوں کی ماں بھی نہیں تھی۔ ایک اور خوب صورت اور ہلکی پھلکی تحریر تحفہ لوڈ شیڈنگ کا تھی رضوانہ پرنس نے جانے کتنی ماؤں کے مسئلے کو الفاظ کا جامہ پہنایا ہے۔ باقی تحریریں بھی ٹھیک تھیں رفعت سراج کا ناول ابھی نہیں پڑھا کیونکہ میں آرام سے پڑھتی ہوں۔ جلترنگ کی تعریف نہ کرنا زیادتی ہوگی کہ میرے جیسے لوگ بھی قہقہہ لگانے پر مجبور ہو جاتے ہیں جو ہنسنا بھول چکے ہیں اللہ کریم آپ کو ہمیشہ خوش رکھے اور پاکیزہ کو بہت بہت ترقی دے اور پورے اسٹاف کو دین و دنیا کی کامیابی عطا فرمائے، آمین۔" (تبصرے کا شکریہ۔ ہم مزید محتاط رہیں گے)

ثمر احمد، کراچی سے۔ "میں نے پاکیزہ کئی بار پڑھا ہے پر آپ کی شان دار محفل میں پہلی بار شریک ہو رہی ہوں اپنی شاعری کے ساتھ۔ معیاری ہو تو جلد شائع کیجیے گا۔" (اس محفل میں خوش آمدید۔ آپ کی حوصلہ افزائی کی جائے گی)

www.pdfbooksfree.pk

✍ کوثر حیات، ڈسکہ سے۔ ''مجھے عمیرہ احمد کی ہر تحریر اچھی لگتی ہے اور عکس کے لیے دو، تین دفعہ خط لکھا مگر آپ نے شامل نہیں کیا۔ جنوری کا شمارہ ملا تو سب سے پہلے قیصرہ حیات کی قسط پڑھی اچھی لگی کہانی نے ابھی زور نہیں پکڑا۔ جانِ جاں عنیقہ محمد بیگ کا مکمل ناول پڑھا بہت زبردست تحریر لگی شروع سے لے کر آخر تک رحما کے متعلق اور اکرم کی محبت نے جکڑ کر رکھا، ویل ڈن عنیقہ محمد اگلی قسط کے لیے منتظر ہوں۔ رضوانہ پرنس نے بھی خوب لکھا۔ نگہت سیماجی کا افسانہ دل کو نہ چھو سکا البتہ عنیزہ سید نے اچھا لکھا۔'' (اس محفل میں خوش آمدید، تبصرے کا شکریہ)

✍ مبشرہ ناز، کراچی سے۔ ''پاکیزہ سے پہلا تعارف آنی آپ کے ناول محبت ہم سفر میری کے ذریعے ہوا جو آج تک قائم ہے اور اس کے قائم رہنے میں جہاں آپ کی محبت اور اسٹاف کی محنت شامل ہے وہیں ہماری ان رائٹرز کا بھی ہاتھ ہے جو پاکستان کے ہر کونے میں رہنے کے باوجود ہمارے دلوں پر راج کر رہی ہیں اور اپنے قلم کے ذریعے شہرت کی بلندیوں کے ساتھ ہماری محبتوں کو بھی ہر ماہ سمیٹتی ہیں۔ پاکیزہ کی ایک سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ نئے لکھنے والوں کے لیے اکیڈمی کا درجہ رکھتا ہے۔ وہ تمام رائٹرز جو پاکیزہ کے علاوہ دیگر ماہناموں کے ساتھ ساتھ اب ٹی وی ڈراموں کی ضرورت اور پسندیدگی کی فہرست میں شامل ہیں پاکیزہ یقیناً ان کے لیے ماں کی گود کی طرح پہلی درس گاہ ثابت ہوا جن میں سرِفہرست عمیرہ احمد، ثمرہ بخاری، عنیزہ سید، نمرہ احمد، شیریں حیدر، عالیہ حرا، عالیہ بخاری، راحت وفا اور دیگر نام جو تحریر نہ ہو سکے پاکیزہ ان کے لیے یقیناً شہرت کی بلندیوں پر پہنچنے اور محبتوں کی دنیا حاصل کرنے کے لیے پہلا قدم، پہلی سیڑھی ثابت ہوا اور آج تک نئے لکھنے والوں کے لیے اکیڈمی کا کام کر رہا ہے۔ دعا ہے کہ قلم کے مسافروں کو ان کی منزل تک پہنچنے کے لیے روشنی کا کام کرنے والوں کو خدائے عزوجل مزید کامیابیوں اور بلندیوں سے نوازے، آمین۔ اب تبصرہ کروں گی اس ماہ کے شمارے پر اس ماہ بھی ٹائٹل بے حد خوب صورت تھا۔ ویسے آپس کی بات ہے پاکیزہ کا ٹائٹل ہمیشہ ہی بہت اچھا ہوتا ہے۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں آپ کی خوب صورت باتوں سے مستفید ہونے کے بعد تفسیر وحدیث پڑھی جو ہمیشہ کی طرح بہترین تھی۔ عمیرہ احمد کے عکس سے متعلق جواب پڑھ کر بے انتہا خوشی ہوئی اور اس خوشی کے مارے چیخیں نکل گئیں کیونکہ عمیرہ احمد کی کہانیاں مجھے دیوانگی کی حد تک پسند ہیں اور قلم کی دنیا میں قدم رکھنے کا کریڈٹ بھی میں عمیرہ آپی اور ان کی تحریروں کو ہی دیتی ہوں۔ زندگی ناول تو اب بہت اچھا ہوتا جا رہا ہے۔ قیصرہ حیات کا ناولٹ بھی اب تک اپنی توجہ دلانے کا باعث رہا ہے۔ دوسرا سلسلے وار ناول امانت بھی یقیناً اچھا ہوگا کیونکہ کہانی ابھی کافی گنجلک ہے۔ کردار ابھی تک کھل کر سامنے نہیں آئے لیکن مجھے یقین ہے کہ یہ ناول رفعت سراج صاحبہ کے دیگر ناولز کی طرح بہترین ہی ہوگا۔ باقی پورا رسالہ ہی بہترین تھا۔ مستقل سلسلوں میں جلترنگ کے تو کیا کہنے ہیں۔ جلترنگ واقعی ہر طرف مسکراہٹوں کے جلترنگ بکھیر دیتا ہے۔'' (گڑیا، اس محفل میں خوش آمدید بھرپور تبصرے کے لیے نوازش)

✍ انیس جبار خان، آزاد کشمیر سے۔ ''دسمبر کا پاکیزہ ملا۔ سرورق ہمیشہ کی طرح خوب صورت تھا۔ مجھے کچھ کہنا ہے کچھ نہ کہتے ہوئے بھی بہت کچھ کہہ دیا۔ شکر کے ایک نئے پہلو سے روشناس کروایا۔ امانت کی پہلی قسط نے اپنے سحر میں جکڑ لیا۔ بہت ہی درد بھری تحریر ہے۔ زندگی کے تو کیا ہی کہنے۔ زندگی میرا فیورٹ ناول ہے۔ عزت کی حفاظت ہو یا اپنی بقا کی جنگ یا پھر اپنے پیاروں کے لیے قربانی ہو کتنے ہی ایسے اسباق ہیں جو اس ناول میں پوشیدہ ہیں۔ باقی تمام سلسلے بھی اپنی مثال آپ تھے ہمیشہ کی طرح۔ ماہ جنوری کی بہنوں کی محفل میں اپنا خط دیکھ کر جو خوشی ہوئی وہ ناقابلِ بیان ہے اور آپ کی حوصلہ افزائی نے مجھے پھر سے خط لکھنے پر مجبور کر دیا۔'' (آپ کی محبت اور رسالے پر تبصرے کا شکریہ)

☆ پاکیزہ کے اپریل اور مئی کے شمارے سالگرہ نمبر ہوں گے۔ ان خصوصی شماروں کے لیے اپنے خوب صورت مراسلات اپنے انٹرویوز اور اپنے کھٹے میٹھے اور تیکھے خطوط کے ساتھ فوری رابطہ کیجیے۔ ہمارا ایڈریس یہ ہے مدیرہ ماہنامہ پاکیزہ، 63-c، فیز II ایکس ٹینشن، ڈیفنس کمرشل ایریا، مین کورنگی روڈ، کراچی۔ 75500 اور اب آیئے ہم سب مل کر دعا مانگتے ہیں۔

یا ارحم الراحمین میرے جسم کو شفا، دل کو اپنی ذات کا یقینِ کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرمانا اور جب تک زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح، شام میری زبان پر جاری فرما دے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے۔ آمین ثم آمین۔ یا مجیب، یا مجیب، یا مجیب

دعاگو

آپ کی اپنی باجی

انجم انصار





# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید

## حمدِ باری تعالیٰ

حالِ دل اپنا بِنا تجھ کو سنائے نہ بنے
حمد لکھوں تو قلم قابو میں آئے نہ بنے
تجھ کو چاہوں ترے محبوب سے الفت رکھوں
زندگی بِن تیرے محبوب کو پائے نہ بنے
تو جو دیتا ہے تو بن مانگے بھی دے دیتا ہے
تیرے آگے مجھے بن ہاتھ اٹھائے نہ بنے
تیرے در پر تیرے محبوب کے در پر یارب
کچھ سکوں دل کا بِنا خود کو رُلائے نہ بنے
مغفرت کا ہوں میں طالب کہ تیری الفت کو
میں نبھانا بھی جو چاہوں تو نبھائے نہ بنے
میں بشر ہوں میں کہاں تک تجھے لکھ سکتا ہوں
تُو تو دنیا کی کسی شے میں سمائے نہ بنے
تُو تو سامع ہے مری بات کو سن لے یارب
کیا کروں کچھ بھی بِنا تجھ کو سنائے نہ بنے
میری امید کا محور ہے تو تو ہے یارب
بن ترے تو کہیں امید لگائے نہ بنے
دل جو چاہے کہ دعائیں کرے مولا مقبول
لب درودوں سے بنا ان کے سجائے نہ بنے
اس کی رحمت کے سہارے ہی کھڑا ہوں محسنؔ
اس کے آگے تو بِنا سر کو جھکائے نہ بنے

شاعر: محسنؔ علوی مرسلہ: ناہید بنت نور ہواہ سیمنٹ ورکس

## نعتِ رسولِ مقبول ﷺ

مقامِ شکر ہے گر دل میں یہ خیال رہے
قلم میں آپؐ کی نسبت سے ہر کمال رہے
کوئی کہاں سے کرے آپؐ کی صفات رقم
کہ آپؐ وہ ہیں جو محبوبِ ذوالجلال رہے
قدم خدا کی اطاعت میں لڑکھڑا نہ سکیں
اگر نظر میں فقط آپؐ کی مثال رہے
سکوں نواز تھے لمحے اثر پزیر تھا وقت
درِ نبیؐ پہ یہ رحمت کے خدوخال رہے
اذاں سنی تو سماعت پہ اس طرح تھا اثر
کہ جیسے لحن میں خود حضرت بلالؓ رہے
درود جب ہو لبوں پر سلام جب بھی کہو
نبیؐ کے ساتھ نبیؐ کی تمام آل رہے
خدا کی حمد ہو پیہم نبیؐ ہوں دل میں مقیم
میرے خدا میرے معبود بس یہ حال رہے
کسی کے حسن کی محسنؔ میں کیا کروں تعریف
مری نظر میں نبیؐ کا فقط جمال رہے

شاعر: محسنؔ علوی مرسلہ: ایشل شادیان، گولارچی

## سفر کا ثواب

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ روزانہ انسان کے ایک، ایک جوڑ پر صدقہ واجب ہے۔ اگر کوئی شخص کسی کی سواری میں مدد کرتا ہے کہ اس کی سواری پر اس کو سوار کرا دے یا اس کا سامان اس پر اٹھا کر رکھ دے تو یہ بھی صدقہ ہے۔ اچھا اور پاک کلمہ (زبان سے نکالنا) صدقہ ہے۔ ہر قدم جو نماز کے لیے اٹھتا ہے وہ بھی صدقہ ہے اور کسی مسافر کو راستہ بتانا بھی صدقہ ہے۔

(بخاری شریف) مرسلہ: جبیں ہاشمی، بھیرہ

## لفظوں کے پھول

اچھے الفاظ اس پھول کے مانند ہیں جو انسان

www.pdfbooksfree.pk

کی زبان سے ادا ہو کر سننے والے کے کان اور دل میں مٹھاس بھر دیں۔ انسان ایک درخت ہی کے مانند تو ہے اگر تم اس کی شاخوں میں اُگنے والے لفظوں میں مٹھاس بھر دو گے تو لوگ تمہیں سایہ دار اور پھول دار درخت سمجھ کر ہرگز نہیں کاٹیں گے بلکہ چلچلاتی دوپہروں میں اس درخت کے سائے میں بیٹھ کر تمہاری نیکیوں کو شمار کریں گے۔

مرسلہ: طلعت رانا، چیچہ وطنی

## تمہارے ساتھ

بیوی غصے سے۔ ''دیکھ لینا تمہیں دوزخ میں بھی جگہ نہیں ملے گی۔''

شوہر۔ ''ٹھیک ہے میں ہر جگہ تمہارے ساتھ جانا بھی نہیں چاہتا ہوں۔''

## وجہ

شوہر بیوی سے۔ ''میری ٹی شرٹ اُلٹی کر کے استری کرنا۔'' ایک گھنٹے کے بعد شوہر نے بیوی سے پوچھا۔ ''ٹی شرٹ استری کر لی؟''

بیوی۔ ''کوشش کر رہی ہوں مگر مجھے اُلٹی نہیں آرہی۔''

مرسلہ: زرین زبیر کوٹھاری، کراچی

## بہار کی آمد

بہار کی ہے آمد آمد
خزاں کا موسم گزر رہا ہے
نہ جانے کیوں دل ملول سا ہے
سوکھے شجر اور زرد پتے
ٹھٹھرتی ہوائیں
اور اداس راتیں
سبھی ہیں میرے گہرے ساتھی
ہے جبھی تو کہنا بہت یہ مشکل
الوداع اے خزاں کے موسم
الوداع اے خزاں کے موسم

شاعرہ: سیدہ علیشاہ، بہاول پور

## ڈراپ سین

پہلے دن وہ میرے کمرے میں آئے تو سب ٹھیک ٹھاک لگ رہا تھا مگر میری جبیں نہ جانے کیوں پسینے سے تر ہو گئی تھی۔ وہ میرے پاس آئے اور بغور مجھے دیکھنے لگے۔ میں گھبرانے لگی اور نہ چاہتے ہوئے بھی میرا سر نیچے جھک گیا، اُن کی نظر میرے بالوں پر پڑی۔ وہ قریب آئے...... اور قریب آئے میرے بالوں پر ہاتھ پھیرا اور بالوں میں چھپی نقل کی پرچیاں زمین پر گر پڑیں اور یوں ظالم چیکر نے میرا پرچہ کینسل کر دیا۔ جب سے میں اپنے ہر امتحان میں نقل کی تمام پرچیاں اپنی جرابوں میں چھپایا کرتی ہوں۔

مرسلہ: مسز فرح امجد، لاہور

## پھولوں کی ادا

تم جو ہنستی ہو تو پھولوں کی ادا لگتی ہو
اور چلتی ہو تو اِک بادِ صبا لگتی ہو
دونوں ہاتھوں میں چھپا لیتی ہو اپنا چہرہ
مشرقی حور ہو دلہن کی حیا لگتی ہو
کچھ نہ کہنا میرے کاندھے پہ جھکا کے سر کو
کتنی معصوم ہو تصویرِ وفا لگتی ہو
بات کرتی ہو تو ساگر سے کھنک جاتے ہیں
لہر کا گیت ہو کوئل کی صدا لگتی ہو
کس طرف جاؤ گی زلفوں کا یہ بادل لے کر
تم مچلتی ہوئی ساون کی گھٹا لگتی ہو
میں نے محسوس کیا تم سے دو باتیں کر کے
تم زمانے میں زمانے سے جُدا لگتی ہو

مرسلہ: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

## مجھ سے ملیے

مابدولت کو عنبر نوشین کہا جاتا تھا جو کہ نکاح کے بعد عنبر وسیم ہو گیا۔ اب یہ مرحلہ کتنا جاں فزا تھا نہ پوچھیں۔ اپنے شہر گوجرانوالہ سے ہمیں بہت پیار ہے۔ ایم اے فرسٹ ڈویژن میں کرنے کے بعد تشنگی نہ مٹی تو



بی ایڈ میں ٹانگ اُڑا لی۔ اب ایم اے مزید کسی اور سبجیکٹ میں کرنے کا ارادہ ہے مگر چھوٹے چھوٹے بچے کسی بات کی فی الحال اجازت نہیں دیتے۔ خیر امید پر دنیا قائم است۔ قرآنِ حکیم کو باترجمہ بھی مکمل کر چکی ہوں۔ آج کل قوم کے معماروں کو سنوارنے کا بار سر پر اٹھا رکھا ہے۔ مشغلے بے تحاشا ہیں جن میں سب سے نمبر ون ریڈنگ کرنا اور کچھ نہ کچھ لکھتے رہنا۔ ادب کو پڑھنا خواہ کوئی سا بھی ہو۔ اب بچوں اور روٹین کے امور میں بہت کم وقت ملتا ہے کہ میں کچھ اچھا سا پڑھ پاؤں۔ ہاں البتہ پاکیزہ اور چند ایک رسائل میں چھوڑے بھی نہیں چھوڑ سکتی کہ ان میں میری جان ہے۔ اپنی نیند قربان کر کے انہیں نہ صرف پڑھتی ہوں بلکہ تبصرے کرنے کی کوشش بھی کرتی ہوں۔ پسندیدہ چیزوں میں سب سے پہلے قرآن الحکیم پڑھنا پسند ہے بارش جنون کی حد تک پسند ہے اور اس میں بھیگنا واؤ آمیزنگ۔ رائٹرز میں اشفاق احمد، بانو آپا، ڈاکٹر یونس بٹ، امجد اسلام امجد، واصف علی واصف، عمیرہ احمد اور ون اینڈ اونلی انجو آنٹی پسند ہیں۔ انگلش ادب میں کیٹس اور وڈز ورتھ کی شاعری اٹریکٹ کرتی ہے فقہ بھی بہت پسند ہے۔ اسلامک لٹریچر میں آنحضورؐ کا دورِ تاریخ۔ دل کرتا ہے اس دور میں پیدا ہوتی تو نہ جانے کیا ہوتا۔ ون مین شو اور... اٹرینٹی' بروٹ میرے فیورٹ پرفیومز ہیں۔ دہی بڑے، چاول۔ ایف ایم فیورٹ چیزوں کے زمرے میں آتے ہیں۔ مجھے ڈپلومیٹک لوگ پسند نہیں اور بزدل اور سڑیل لوگ کوفت میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ ناشکری اور مایوسی سے مجھے نفرت ہے۔ علاوہ ازیں جب میں مطالعہ کر رہی ہوتی ہوں تو مجھے ڈسٹربنس پسند نہیں کیونکہ میں ہر کام سنسیئر ہو کر کرتی ہوں۔ دلکش کے بڑھنے سے پہلے ہی اس کے خاتمے پر دلی دکھ ہوتا ہے۔ آج میں جو کچھ بھی ہوں اپنے والدین کی دعاؤں کے بعد ان ادبی رسائل کی مرہونِ منت ہوں کہ انہوں نے تاریک اندھیروں میں مجھے شمع ہدایت تھمائے رکھی اور مجھے زمانے میں سروائیو کرنا سکھایا۔ مستقبل میں میرا ارادہ اسلامک اسٹڈیز میں پی ایچ ڈی کرنے کا ہے۔ دوسرے علوم کے بجائے اگر ہم دین کو سمجھ کر پڑھیں تو یہ آخرت میں بھی ہمارے کام آئے گا۔ قرأت سے قرآن پاک سیکھنا بھی میرے aims میں ہے۔ بچے تھوڑے بڑے ہوں تو انشاءاللہ العزیز میں اپنی تمام خواہشیں پوری کروں گی بشرطِ مدد خدا۔ چوڑیاں اور مہندی مجھے بہت پسند ہیں جو کلائی اور ہاتھ میں سج جائیں تو اپنے ہونے کا احساس دلاتی ہیں۔ پھولوں میں موتیا اور پنک روز پسند ہیں۔ تحائف لینا اور دینا مجھے بہت پسند ہیں اور اگر ادبی بکس ہوں تو کیا کہنے۔ شبانہ ندیم فرام کراچی سے میری دوستی دلکش کے تھرو ہوئی۔ پلیز شبانہ بہنوں کی محفل میں آؤ۔ انکل معراج، آنٹی عذرا اور انجو آنٹی، نزہت اپیا، یمنیٰ اور ریحانہ ان لوگوں کی شفقت و محبت کو میں کبھی فراموش نہیں کر سکتی۔ ان لوگوں نے ظلمت کی تاریکیوں میں میری رہبری کی اور حوصلہ افزائی کی۔ خدا ان کو اجرِ عظیم دے جو ہم جیسے لوگوں کو ایک پلیٹ فارم پر لے کر چل رہے ہیں۔

تحریر: عنبر وسیم، گوجرانوالہ

## تازہ گلاب

وہ میرے ہجر کے غم کا حساب رکھتا تو
کتابِ دل میں وہ میرا بھی باب رکھتا تو
اسی کی نظریں بچا کے میں چوم لیتی اُسے
میری کتاب میں تازہ گلاب رکھتا تو
بدل نہ سکتا کبھی موسموں کی صورت وہ
رخِ جبیں پہ نہ اتنے نقاب رکھتا تو
طلب کے بحر میں قطرہ ہی بن کے رہ لیتی
نگاہ مجھ پہ وہ مثلِ حباب رکھتا تو
کبھی کبھی ہی سہی تشنہ لب بھگو سکتی
میرے لیے بھی بچا کے وہ آب رکھتا تو

شاعرہ: پروین عذرا تشنہ، کراچی

☆☆☆

www.pdfbooksfree.pk



# جلترنگ

انجم انصار

## محبت کے اس خوشگوار موسم میں

کراچی کے موسم کو اگر غریب غربا کا موسم کہہ دیا جائے تو اس وجہ سے غلط نہیں ہے کہ ایک طرح کے کپڑے بنا کر انہیں سارا سال پہنا جاسکتا ہے۔ پنجاب میں جیسے سردیوں کا خاص اہتمام ہوتا ہے۔ گرم کپڑے بنتے ہیں، سوئٹرز بنائے جاتے ہیں، گھروں میں ہیٹر اور ہیٹنگ سسٹم کا انتظام ہوتا ہے۔ ایسا کچھ کراچی میں نہیں ہوتا یہاں سردیاں مذاق کی طرح آتی ہیں اور مذاق کر کے چلی جاتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اب نہ ٹی وی پر اون کے اشتہارات آتے ہیں نہ یہاں بہت زیادہ سوئٹرز کی ماڈلنگ دکھائی جاتی ہے۔ تھوڑی بہت ہوتی ہوگی اور اس کا ہمیں علم نہیں۔

کراچی کی ہلکی پھلکی سی سردی کو یہاں لوگ خوب انجوائے کرتے ہیں۔ عشا کے بعد بائیک پر جاتے ہوئے خواتین گرم شالیں اسٹائل سے لپیٹتی ہیں اب خدا جھوٹ نہ بلوائے تو ہم نے یہاں کی سردیوں میں خواتین کو لو گلے اور سلیولیس سوئٹر پہنے دیکھا ہے جو آگے سے بھی کھلے ہوتے ہیں اور پیچھے سے بھی۔ بس پورے سوئٹر میں ایک اون کے گولے کا جال اس طرح بنایا ہوتا ہے جیسے چڑیوں کو پکڑنے والے جال بنائے جاتے ہیں۔ یہاں لوگ اس مٹھی بھر سردی میں سی سی کرنا بھی جانتے ہیں۔ فون پر ہائے ری سردی ہائے ری سردی کے بول بچن بھی خوب خوب ہوتے ہیں۔

''آج بڑی سردی ہے۔'' خبروں تک میں اس کا ذکر ہوتا ہے۔ اب چھو بی تو ہمیشہ اکہری قمیص میں پھری مگر یہ سال اس قدر سردی والا سال شروع ہوا تھا کہ سردی پر ہی ختم ہو رہا تھا کہ اسے کراچی میں بھی سردی لگ رہی تھی پنکھا چلا کر لحاف اوڑھ کر لیٹا کرتی تو لحاف ہٹانے کو دل نہیں چاہتا تھا۔ رات کے کھانے کے بعد آئس کریم کھانے سے ہونٹ لرز سے جاتے تھے۔

''کیا واقعی سردی بہت ہے؟'' ایک دن اس نے اپنے بھاری سر کو جھٹکا۔ یہ حقیقت تھی کہ سال بھر کے فاسد خیالات دماغ میں یوں جم گئے تھے کہ وہ لوگوں کی تعریفیں بلاوجہ ہی کرنے لگتی تھی۔

''ارے بڑی بھابی آپ کتنا خوب صورت سوٹ خرید کر لائی ہیں اور آپ پر سجا بھی خوب ہے۔''

''ارے شزو چاچی یہ بالوں کا نیا اسٹائل کیا زبردست ہے آپ تو اپنی عمر سے دس سال چھوٹی لگ رہی ہیں۔''

''ممانی جان آپ نے تو اپنے ڈرائنگ روم کے صوفے چاندنی والے ڈرامے جیسے لے لیے بہت اچھے لگ رہے ہیں۔ نازک سی چاندنی بڑے سے صوفے پر بیٹھی کتنی اچھی لگتی۔''

''ارے بقر عید پر آپ کا بکرا تو بڑا صحت مند تھا ہمارا ناتواں بکرا آ کر جو بیٹھا تو کھڑا ہو کر نہیں دیا شاید بیمار تھا یا اسے سردی لگ رہی تھی۔'' وغیرہ وغیرہ چھو کو خود اپنے آپ پر حیرت ہو رہی تھی کہ اس کے منہ سے تعریفی جملے کیسے اور کیوں کر نکل رہے ہیں۔ ایک دن شیشے کے سامنے کھڑے ہو کر اس نے فلمی انداز میں اپنے آپ کو سمجھایا۔

''چمن آرا بیگم تم یہ بات اچھی طرح سمجھ لو کہ دوسروں کی تعریف کرنے کا مطلب اپنے سینے پر دو ہنٹر مارنے کے برابر ہوتا ہے۔'' اس کی بات سن کر آئینہ بھی بے اختیار قہقہہ مار کر ہنس پڑا اور وہ تاسف سے نظریں جھکا کر رہ گئی۔ یہ سچ ہے کہ بعض مرتبہ اپنی زبان پر اختیار نہیں رہتا اور آواز خود پرائی ہو جاتی ہے۔

''کیا واقعی سردی بہت ہے؟'' چھو نے اپنے بھاری سر کو جھٹکا۔

اسس دن شاہدہ باجی کی نند جو چھو کی نند کی نند تھی اپنے منہ کی بساند نکالنے چھو کے گھر چلی آئی۔ وہ شاہدہ باجی کی اتنی تعریفیں کر رہی تھی کہ وہ بھی مارے غصے کے لال پیلی سی اسے دیکھ رہی تھی۔

''ارے چمن آرا کیا ہو گیا ہے تمہیں؟'' انہوں نے اسے غیرت دلائی۔ ''جب میں پہلے تمہارے گھر آئی تھی تو تم شاہدہ میں خوب کیڑے نکال رہی تھیں۔'' وہ کلس کر جانے کے لیے ہو گئی۔ اب چھو بے چاری کیا کہتی۔

''پہلے آپ 21 جون کو آئی تھیں اس دن نہ صرف سخت گرمی تھی بلکہ لو بھی چل رہی تھی۔ موسم کا اثر تھا کہ میرے سارے خیالات اپنی تمام تر دماغی آسودگی کے ساتھ زبان سے بہہ گئے تھے۔ آج آپ 20 جنوری کو آئی ہیں۔ موسم بھی اچھا ہے اور میڈیا اور نئی نسل نے چار سو سرخ گلابوں کی خوشبو بھی پھیلا دی ہے۔ محبت کے اس ٹھنڈے خوشبوؤں کے موسم میں زبان سے برے لفظ کیسے نکال سکتی ہوں۔ وہ تو سب فریز ہو کر مردہ خلیوں کی طرح ساکت ہو گئے ہیں۔ آج تو کسی کو بھی بری یا نفرت انگیز بات نہیں کرنی چاہیے کہ مسلسل بارش کی بوندا باندی نے کراچی کی گرمی کم کر دی ہے اور شاید اچھے موسم کی وجہ سے بھی ہم کبھی اچھی اچھی باتیں بھی کر لیا کریں...... بری اور دکھ دینے اور دوسروں کی تذلیل کرنے والی باتوں سے ہمیں کبھی تو باز آ جانا چاہیے۔ کبھی تو...... کیا خیال ہے آپ کا؟

## نیک کام

ہمارا گروپ کیا گاتا تھا، کیسا گاتا تھا، ہمیں خود نہیں معلوم تھا مگر دیکھنے والے ہمارا پروگرام دیکھ کر خاصی تالیاں بجاتے تھے، بغلیں بجاتے تھے، سیٹیاں بجاتے


ماہنامہ جاسوسی ڈائجسٹ

وسط سرما کی اٹکھیلیاں
مارچ 2013ء کی دلفریبیاں



چینی نکتہ چینی

آپ کے تبصرے... مشورے... محبتیں... شکایتیں... اور نئی نئی دلچسپ باتیں ... کتھائیں

سرورق کی کہانیاں

پہلی کہانی ● جنونِ عشق میں سنگ و خشت ہو جانے والوں کا قصہ دل گداز

دوسری کہانی ● جاسوسی اور تھرل کے سنگ لمحہ بہ لمحہ گمبھیر داستان کی لڑیاں

اولین صفحات ● زندگی کے صحرا میں تنہا بھٹکتی لڑکی کی کہانی... جس کے گرد زندگی کا دائرہ تنگ ہو رہا تھا... سلیم فاروقی کے قلم کی سبک رفتاری

گرداب ● واقعات کے نئے گرداب میں گرفتار کرداروں کا آغاز و انجام اسما قادری کا سلسلہ

للکار ● محبت کی جلتی بجھتی شمعیں اور انتقام کے بھڑکتے شعلے طاہر جاوید مغل کی سنسنی خیز تحریر

مغرب کے نرالے انداز

مغربی دنیا کی تہذیب اور ماحول کی عکاس جرم اور محبت کی پروردہ ناقابل فراموش کہانیاں

www.pdfbooksfree.pk

تھے، حد تو یہ ہے کہ منہ سے فائر بریگیڈ کی گاڑیوں کا ہارن بھی بجانے لگے تھے۔ شاید یہ بھی بے حد زیادہ خوشی کا اظہار تھا۔

مگر کچھ ظالم یہ کہہ رہے تھے کہ گائیکی کو فالج کا خطرناک اٹیک ہوا ہے۔ نہ جانے ٹی وی کے لیے ہمارا البم کب بنے گا، کب ہم ٹی وی پر آئیں گے، کب ہمارے انٹرویوز شائع ہوں گے، دو چار پروگرام اپنے آس پاس کرنے کے بعد یہ شوق چنگاری بن کر بھڑکنے لگا۔

اگر کوئی گہری نیند سے جگا کر پوچھتا کہ آپ نے یہ گروپ کب بنایا، کیوں بنایا،، کیسے بنایا اور کس لیے بنایا تو ہم سب اس کا جواب دو کنال کے برابر دے سکتے تھے کہ گروپ بنانے سے پہلے ہی انٹرویو کے جوابات، تمام اراکین کو رٹوا دیے گئے تھے مگر کوئی بھی صحافی یا چینل ہم سے رابطہ نہیں کر رہا تھا۔

گھر والوں کے مذاق جب وارننگ کا روپ دھارنے لگے تو ڈر کے مارے فوراً گائیکی کا سلسلہ ترک کر دیا کہ ہمارے گروپ کے منظرِ عام پر آنے کے باعث اس میں شریک دو لڑکیوں کے نکاح ٹوٹ گئے تھے اور تین کی منگنیاں جبکہ چوتھی لڑکی کی منگنی ہونے کی وجہ یہ گائیکی ہی...... ٹھہری تھی۔

اور جب شادی ہوئی تو ان کے میاں جی رونمائی میں نصیحتوں کا پلندہ دے رہے تھے۔

''خبردار...... جو آئندہ گانے یا گنگنانے کی کوشش بھی کی تو!''

''مگر آپ کو تو ہمارا یہ انداز پسند تھا کہ شادی کی وجہ بھی یہی ٹھہری تھی۔'' شبو دلہن بنی حیرت سے کہہ رہی تھی۔

''سنو تم سے شادی کا سبب عوام الناس کی خدمت بھی تھی۔'' جب سے لونڈوں لپاڑوں کے میوزک گروپ بنے تھے، اردو شاعری کو فالج کا اٹیک ہو گیا تھا، کیسے کیسے گیت بنے تھے، جن کو گانے کے لیے اچھی آواز کا ہونا بھی ضروری نہیں تھا، شعروں کی ہم آہنگی کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔

شاعری سے لے کر لباس تک میں ڈھنگ کا ہر انداز ناپید تھا۔ کیپ تک تو الٹی پہنی جا رہی تھی۔

''آؤ پیو ہم بھی اپنا گروپ بناتے ہیں۔'' ہماری قریبی دوست گڈی نے کہا۔ پیاری دوست کی بات کیونکر ٹالی جاتی سو گروپ تو چٹکیوں میں بن گیا۔ یوں بھی ڈھول بجانا بھی کوئی مشکل کام ہوتا ہے۔

گروپ بنتے ہی ہماری تمام سہیلیوں کی ابنارملٹی مزید بڑھ گئی۔ حساس ترین لوگوں کو ابنارمل بھی تو کہتے ہیں ناں۔

''سنو ہمیں اپنے آپ کو مزید حواس باختہ کر کے پیش کرنا چاہیے۔'' چینلز کی بدولت باہر کے گروپس کا موازنہ کر کے ہم سب نے فیصلہ کیا اور استادوں کے رمز اپنے ذہن میں گھول دیے کہ اچھی گائیکی کے لیے تھوڑا سا پاگل پن بھی ضروری ہے۔

یوں ہمارے گروپ نے پتلونوں کے ساتھ چھوٹی بہنوں کی فراکیں پہنیں اور آسانی سے جدید لباس کا مسئلہ بھی حل ہو گیا۔

یہ بھی شکر تھا کہ آواز کسی کی بھی سُریلی نہیں تھی۔ ہم سب سہیلیاں ناک سے چیخ رہی تھیں۔ گڈی کی آواز زیادہ نمایاں اس وجہ سے بھی تھی کہ اسے نزلہ زکام بھی چل رہا تھا۔

دو چار گیتوں کی تیاری کے بعد ہم نے پارٹیز میں پرفارم کرنا بھی شروع کیا۔ فری میں گاتے تھے اس لیے اکثر لوگ ہنسی ٹھٹھول کرنے کی وجہ سے بلوانے لگے تھے۔ وہ پہلی مرتبہ کھل کر ہنسے۔

''سنیں، میں سمجھی نہیں۔''

''تمہیں بے سُری گائیکی سے روکنا۔ عوام الناس کی ذہنی ٹینشن ختم کرنے کے مساوی تھا اور میں یہ سمجھتا ہوں کہ لوگوں کو شور اور غل غپاڑے سے بچانا بھی ایک نیک کام ہے۔''

اب نئی دلہن انتہائی ملال بھرے انداز سے انہیں دیکھ رہی تھیں۔ بن گائے، بِن شور مچائے خود ان کی اپنی ذہنی ٹینشن ختم نہیں ہوتی تھی۔ یہ کیا ہو گیا تھا۔ میاں جی کو اندازہ ہی نہیں تھا۔

☆☆☆



# میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی



☆ حمیرا نوشین...... منڈی بہاؤالدین

اب دشتِ بے مراد کی وسعت ہے اور ہم
اب آمدِ بہار کے امکاں نہیں رہے

☆ ممتاز خانم...... کراچی

یہ مسافر لوگ پت جھڑ میں چلے جاتے ہیں دور
ان کی خاطر شیشۂ دل کو لہو مت کیجیے

☆ فصیحہ آصف خان، ملتان

کانٹے چُنے پھولوں کی راہ میں
زخم کتنے ملے تیری چاہ میں
جس صدا کو تو نے سنا ہی نہیں
غم تھے عمر بھر کے اس آہ میں

☆ یاسمین کنول...... پسرور

بہار آئی کِھلے گل زیبِ صحنِ بوستاں ہو کر
عنادل نے مچائی دھوم سرگرمِ فغاں ہو کر

☆ سائرہ عباس...... کراچی

کس کی منزل وابستہ ہے تجھ سے اے ویران گلی
کس کا رستہ دیکھ رہی ہے صدیوں سے سنسان گلی
قدم قدم پر لاکھوں پتھر، لاکھوں کانٹے پاؤ گے
مت سمجھو طے کرنا غم کی اے سعد آسان گلی

☆ عروبہ ناز...... کوٹلی

چلتے ہو تو چمن کو چلیے، کہتے ہیں کہ بہاراں ہیں
پات ہرے ہیں، پھول کِھلے ہیں کم کم باد و باراں ہیں

☆ جویریہ سہیل...... کراچی

جس طرح سے بدلی ہیں لکیریں مری ناصر
موسم کو بھی یوں میں نے بدلتے نہیں دیکھا

☆ کائنات عبدالحلیم...... میرپور خاص

وہ گھروندے جو مٹی کی تعمیر تھے
آج اُن کا کوئی عکس ملتا نہیں
میرے ماضی کی اُن میں جھلک تک نہیں
یہ نہیں ہیں میرے شہر کے راستے

☆ نفیسہ آرا...... یو اے ای

میں طائرِ شب بن کر ظلمات میں رہتا ہوں
تم چھوڑ گئے مجھ کو راہوں میں اکیلا کیوں
دیوانہ بنا ہوں میں بے وجہ بھٹکتا ہوں
جاتے ہوئے مڑ کر بھی تم نے نہیں دیکھا کیوں

☆ عرشیہ جنید...... کراچی

لڑائی ہو نہیں سکتی کبھی دو ہوش مندوں میں
یہ غیرت کی بری عادات تو دیوانوں میں ہوتی ہے
رقیب اِک دوسرے کے ہم نہیں اے دوست کیوں آخر
رقابت صرف غیرت مند انسانوں میں ہوتی ہے

☆ عنبر وسیم...... گوجرانوالہ

چھوٹی اینٹوں سے بنا ہے حجرۂ دل
گزرے وقتوں میں یہاں کس نے سکونت کی ہے
قیس و فرہاد کو لے بیٹھی ہے دنیا تابش
یہ نہیں سوچتی ہم نے بھی محبت کی ہے

☆ تبسم ریاض...... سیال شریف

خط اُن کا بہت خوب عبارت بہت اچھی
اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ

☆ خالدہ وہاب...... میرپور

جدائی پر ہی قائم ہے نظامِ زندگانی بھی
بچھڑ جاتا ہے ساحل سے گلے مل مل کے پانی بھی

www.pdfbooksfree.pk

# خوش ذائقہ

## پاکیزہ بہنیں



### کوفتے کی بریانی

اشیا: چاول، ایک کلو۔ قیمہ، ایک کلو۔ ادرک، ایک چمچ۔ لہسن، دو جوئے۔ زیرہ سفید، ایک چمچ۔ خشخاش، ایک چمچ۔ تل، ایک چمچ۔ ناریل، دو انچ کا ٹکڑا۔ بادام، چھ عدد۔ نمک، مرچ، حسب ضرورت۔ پیاز، آدھا کلو۔ دہی، ایک پاؤ۔

ترکیب: قیمے میں نمک لگا کر دھولیں اور ہاتھ سے دبا کر سارا پانی نکال لیں۔ قیمے میں آدھی پیاز اور زیرہ ڈال کر باریک پیس لیں۔ سارے پسے ہوئے مسالے دہی میں ملا کر رکھ دیں۔ گھی گرم کرکے اس میں باقی ماندہ پیاز تل لیں۔ پیاز کا رنگ بادامی ہوجائے تو دہی اس میں ڈال دیں۔ قیمے کی چھوٹی گولیاں بنا کر دہی والے مسالے کے ساتھ ڈال دیں تاکہ کوفتے بھی گل جائیں اور دہی کی بو بھی مرجائے۔ پانی خشک ہوجائے اور کوفتے بھی گل جائیں تو برتن آگ پر سے اتارلیں۔ اب دوسرے برتن میں چاول ایک کنی پر ابال کر پانی نکال دیں اور بریانی کی طرح چاول اور کوفتے تہہ بہ تہہ جمادیں اس کے بعد ڈھکن بند کرکے دم پر رکھ دیں۔

راحیلہ اکرم، حیدرآباد

### قیمہ بھرے کریلے

اشیا: کریلے بڑے، (دھو کر کھرچ لیں) چھ عدد۔ قیمہ، آدھا کلو۔ پیاز، بارک کٹی ہوئی دو عدد۔ لہسن، آٹھ جوے۔ ادرک، دو انچ کا ٹکڑا۔ (الگ الگ پیس لیں) کھٹائی، (آم کی) دو ٹکڑے۔ ہرا دھنیا، ایک گٹھی۔ (باریک کاٹ لیں) ٹماٹر، آدھا پاؤ۔ نمک اور مرچ، حسب ذائقہ۔

ترکیب: شگاف کر کے کریلوں کے بیج نکال دیں اور نمک ملے پانی سے اچھی طرح دھولیں کہ اندرونی کڑواہٹ دور ہوجائے پھر کھٹائی کے ٹکڑے ان کے اندر رکھیں اور ایک برتن میں کریلے، بچی ہوئی کھٹائی کے ٹکڑے نمک اور دو پیالی پانی ڈال کر دس منٹ تک ابالیں۔ زیادہ ابالنے سے کریلے ٹوٹنے لگتے ہیں۔ اب پانی سے نکال کر الگ رکھ لیجیے اور دوسرے برتن میں گھی ڈال کر پیاز سرخ کرلیں۔ پھر قیمہ، ادرک، لہسن اور نمک شامل کر کے بھونیں اور مرچ اور ٹماٹر بھی ڈال دیں۔ تھوڑی دیر تک پکائیں پھر دو پیالی پانی ڈال کر ہلکی آگ پر قیمہ گلا لیجیے۔ پانی خشک ہونے پر قیمہ اتار لیں اور ہرے دھنیے کے ساتھ کریلوں میں بھر دیں اور انہیں سفید دھاگے سے باندھ دیں۔ اب ان کریلوں کو گھی میں ہلکی آنچ پر تل کر بادامی کرلیں۔ ڈش میں نکالتے وقت کریلوں پہ لپٹا دھاگا نکال دیجیے۔

انیلا مہوش خان، کوئٹہ

### سنگھاڑے کا حلوہ

سنگھاڑے، ایک کلو۔ (چھلکے کے بغیر) چینی، چھ پیالی۔ بالائی، آدھی پیالی۔ گھی، آدھی پیالی۔ زعفران، 1/4 چمچ۔ دودھ، ایک پیالی۔ بادام، ایک پیالی۔

ترکیب: پہلے سنگھاڑے اور بادام پیس کر رکھ لیں۔ ایک برتن میں گھی گرم کر کے پسے ہوئے سنگھاڑے ہلکے بادامی رنگ پر بھون لیں۔ اس میں دودھ اور بالائی ڈال دیں اور اسے پکنے دیں۔ جب دودھ پک کر خشک ہونے لگے تو اس میں چینی ڈال دیں جب چینی کا شیرہ پک کر حلوے میں بالکل مل جائے تو اسے پانچ منٹ کے لیے دم پر رکھ دیں۔

تبسم اسد، ڈی آئی خان



# سندیسے

## پاکیزہ بہنیں



### نصیحت

حضرت لقمان نے اپنے بیٹے کو نصیحت کی۔ ''اے بیٹا! کسی عورت کے پیچھے جانے سے بہتر ہے کہ کسی شیر کے پیچھے چلے جانا کیونکہ اگر شیر پلٹ آیا تو جان چلی جائے گی اور اگر عورت پلٹ آئی تو ایمان چلا جائے گا۔''

مرسلہ: ساریہ چوہدری، ڈوگہ، گجرات

### پھول

دل کی زمین اگر بنجر ہو
اور پیار کی بارش بھی نہ ہو
تو چہرے پر بھلا کہاں
پھول کھلا کرتے ہیں

مرسلہ: صبا نور، لیہ

### شکوہ

اچھے اگر تم ہو
برے تو ہم بھی نہیں
یہ تو سب ہی جانتے ہیں
کہ بے وفا ہم بھی نہیں
تم اپنی خودی میں
اور ہم اپنے غرور میں
تم پیچ بھنور میں
اور ہم اپنے سے الجھے ہوئے
اس بہار کے موسم میں
تیرا انتظار کیا بہت
کہ اب تو نہ آنا
کہ انجم تھکے ہیں بہت

شاعرہ: صائمہ انجم، میاں چنوں

### سرکا استعمال

جلال الدین سلجوقی نے عمر خیام کو پیغام بھیجا۔ ''میرے پاؤں میں موچ آگئی ہے اور سلطنت کے کام رکے ہوئے ہیں، اس کے لیے کوئی اچھا سا طبیب بھیجو۔'' اس نے جواب دیا۔ ''ظلِ الٰہی! امورِ سلطنت کے لیے سر استعمال فرمائیے۔''

مرسلہ: ناہید بنت نور، واہ سیمنٹ ورکس

### ذہانت

ماسٹر: ''دانش! کھڑے ہوجاؤ، تم امتحان گاہ میں ہوتے ہوئے بھی عارف کو کچھ بتا رہے تھے ناں؟''

دانش..... ''سوری ماسٹر صاحب! عارف سوال پوچھ رہا تھا کہ جاپان کے دارالحکومت کا نام کیا ہے، میں نے اس سے کہہ دیا کہ چپ اب نہ ٹوکیو۔''

مرسلہ۔ سامعہ تبسم، ملتان

### واہ بھئی واہ

بیوی شوہر سے۔ ''اجی سنتے ہو پڑوس والے احمد صاحب کی بیٹی نے حساب میں 99 نمبر حاصل کیے ہیں۔''

شوہر (حیرانی سے) ''ارے واہ! پھر ایک نمبر کہاں گیا؟''

بیوی: ''وہ ہمارا بیٹا لے آیا۔ اسے ایک نمبر ہی تو ملا ہے۔''

مرسلہ: زرین زبیر کوٹھاری، کراچی

www.pdfbooksfree.pk

# روحانی مشورے



ادارہ

## غصّے کو دور کرنے کی دعا

حضرت ام سلمہؓ نے عرض کیا۔ ''یارسولؐ اللہ! مجھے آپ کوئی ایسی دعا بتادیجیے جو میں مانگا کروں۔'' آپ ﷺ نے فرمایا۔ کہو!

اَللّٰھُمَّ رَبَّ مُحَمَّدِ النَّبِیِّ اِغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَاَذْھِبْ غَیْظَ قَلْبِیْ وَاَجِرْنِیْ مِنْ مضلات الْفِتَنِ مَا اَحْیَیْتَنَا۔

ترجمہ: ''اے اللہ! اے محمد ﷺ کے پروردگار جو نبی ہیں، میرے گناہ بخش دے اور میرے دل سے غصّے کی عادت نکال دے اور جب تک تو مجھے زندہ رکھے گم راہ کرنے والے فتنوں سے اپنی پناہ میں رکھ۔'' حدیث شریف میں ہے کہ دو آدمیوں کی آپس میں کسی بات پر تکرار ہوئی، ان میں سے ایک کو غصہ آیا اور غصے کے اثرات اس کے چہرے پر ظاہر ہوئے تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ ''میں ایسا کلمہ جانتا ہوں کہ اگر یہ شخص اسے پڑھ لے تو اس کی یہ حالت جاتی رہے اور وہ یہ ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ٥

ترجمہ: ''میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں شیطان مردود سے۔''

یاد رکھیں! غصّے کے تقاضے پر عمل کرنا بہت ہی بری بلا ہے اگر آدمی غصّے پر قابو پانے کی تدابیر پر عمل نہیں کرتا تو آہستہ آہستہ یہ بیماری مضبوط ہوجاتی ہے پھر ہر بات پر غصہ آنے لگتا ہے، انسان غصہ کرنے کا عادی ہوجاتا ہے اور گھر کے تمام افراد اس سے تنگ ہوجاتے ہیں، غصہ عقل کو ختم کردیتا ہے؟ بیماریاں پیدا کرتا ہے، آپس میں عداوت پیدا کرتا ہے اگر غصہ پی لیں تو بہت بڑا ثواب ہے اگر غصے میں شوہر، استاد، والد بے قابو ہوجائیں تو یہ خود اس وقت مصلح ہونے کے بجائے مجرم بن جاتے ہیں، لہٰذا شوہر کے سامنے بیوی کا کتنا ہی بڑا جرم آئے اپنی عقل اور توازن میں فرق نہ آنے دے اگر آپ بچوں کی ماں ہیں، معلّمہ ہیں، استانی ہیں تو یہی ہدایت آپ کے لیے بھی ہے۔

شریعت کی ہدایت کے مطابق دوسرا فرض یہ ہے کہ کسی بے سوچی سمجھی حرکت کے بجائے غور و فکر سے کام لیا جائے اور اصلاحی نقطہ نظر کو سامنے رکھ کر ایسا راستہ اختیار کیا جائے جو سب سے بہتر اور سب سے زیادہ موثر ہو۔ یعنی جس کا نتیجہ یہ ہو کہ ایک طرف بیوی، بچے، شاگرد یا ملازم میں ندامت اور خود اپنی غلطی کا احساس پیدا ہونے لگے اور دوسری جانب شوہر اور والد اور معلم کی طرف سے طیش اور غصّے کے بجائے محبت اور شفقت پیدا ہو، بیوی اور بچے آپ سے متنفر ہونے کے بجائے پہلے سے زیادہ آپ کے گرویدہ ہوجائیں، وہ آپ کو یہ سمجھیں کہ آپ ان کی اصلاح چاہتے ہیں، ان پر ظلم کرنا نہیں چاہتے، آپ ان کو تہذیب سکھانا چاہتے ہیں، تکلیف دینا نہیں چاہتے۔

## غصہ دور کرنے کی چند تدابیر

1 ۔ گھر، دفتر، دکان میں سلام کر کے داخل





ہوں۔ ایک دوسرے کو سلام کرنے میں پہل کریں۔

2 ۔ غصّے کے وقت آعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط پڑھ لے اور اپنی حالت تبدیل کرلے، کھڑا ہے تو بیٹھ جائے، بیٹھا ہے تو لیٹ جائے۔

3 ۔ غصّے کی حالت میں پانی پی لے یا وضو کرلے۔

4 ۔ جہاں غصہ آیا ہے اس جگہ کو فوراً چھوڑ دے، کہیں اور چلا جائے، اگر گھر میں غصہ آیا ہے تو تھوڑی دیر کے لیے باہر چلا جائے، یہ سب سے زیادہ مفید اور مجرّب علاج ہے، مثلاً بیوی بچوں پر غصہ آیا تو گھر سے باہر جا کر مسجد میں دو رکعت ''صلوٰۃ التوبہ'' پڑھ لے اگر ساس کو بہو پر غصہ آیا ہے تو دوسرے کمرے میں چلی جائے۔

5 ۔ جس کو غصہ زیادہ آتا ہو اس کا علاج یہ ہے کہ ایک کاغذ پر یہ عبارت لکھ کر ایسی جگہ لگادے کہ اس پر آتے جاتے نظر پڑتی رہے، وہ عبارت یہ ہے۔

''اللہ تبارک و تعالیٰ کو تجھ پر اس سے زیادہ قدرت ہے کہ جتنی تجھ کو اس پر ہے (تجھ کو بیوی یا بچوں پر یا ملازموں یا شاگردوں پر یا اپنے نیچے والوں پر جتنی قدرت ہے اللہ تعالیٰ کو تجھ پر اس سے زیادہ قدرت ہے) لہٰذا ایسا نہ ہو کہ سزا جرم سے زیادہ ہوجائے ورنہ اس پر دنیا و آخرت دونوں میں پکڑ ہوگی، قیامت کے دن جرم اور سزا کو تولا جائے گا، اگر برابر ہوئے تو چھوٹ گئے ورنہ پکڑ ہوگی۔''

6 ۔ صبر کریں، اس لیے کہ علامہ بغویؒ نے حضرت انسؓ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ جس نے غصّے کو پیا باوجود یہ کہ وہ اس کے نفاذ پر قادر تھا تو اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے دن تمام لوگوں کے سامنے بلائے گا اور اختیار دے گا کہ جس حور سے چاہے شادی کرے۔

اور ابن ابی الدنیاؒ نے ابن عمرؓ سے روایت نقل کی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا۔ جس نے اپنے غصّے کو روکا اللہ تبارک و تعالیٰ اس کی پردہ پوشی فرمائے گا۔

حضور اقدس ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص ایسی حالت میں غصّے کو پی لے کہ اس کو پورا کرنے پر قادر ہو تو حق تعالیٰ شانہ اسے امن و ایمان سے بھرپور کرے گا۔

یعنی مجبوری کا نام صبر تو ہر جگہ ہوتا ہے، کمال یہ ہے کہ قدرت کے باوجود صبر کرے، ایک اور حدیث میں ہے کہ آدمی غصّے کا گھونٹ پی ڈالے اس سے زیادہ پسندیدہ کوئی گھونٹ اللہ تبارک و تعالیٰ کے نزدیک نہیں ہے۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ بہادر وہ نہیں جو دوسرے کو پچھاڑ دے، بہادر وہ ہے جو غصّے میں اپنے اوپر قابو پالے۔ حضرت علی بن حسینؓ کی ایک کنیز ان کو وضو کرا رہی تھی کہ لوٹا ہاتھ سے گرا جس سے ان کا منہ زخمی ہوگیا۔ انہوں نے تیز نگاہ سے کنیز کو دیکھا وہ کہنے لگی۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

''وَالْکَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ''

حضرت علی بن الحسین نے فرمایا۔ میں نے اپنا غصہ پی لیا۔ اس نے پڑھا۔ ''وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاس'' آپ نے فرمایا تجھے اللہ تبارک و تعالیٰ معاف کرے۔ اس نے پھر پڑھا۔

''وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ''

آپ نے فرمایا۔ تو آزاد ہے۔

www.pdfbooksfree.pk

# شوابے ہومیو کلینک

From Nature. For Health.



اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں' پوسٹ بکس نمبر 733 کراچی۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جا سکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## پیشاب کی زیادتی

ریدہ نعیم ............ فیصل آباد

سوال:۔ میری عمر 16 سال ہے۔ میں ایک اسٹوڈنٹ ہوں۔ مجھے دو سال سے یہ مسئلہ ہے کہ مجھے پیشاب بہت زیادہ آتا ہے۔ جلن بالکل نہیں ہوتی اور


**ٹوکن**

**برائے شوابے ہومیو کلینک**

**اپریل 2013ء**

اپنا مسئلہ اس ٹوکن کے ساتھ روانہ کریں۔ ٹوکن کے بغیر آئے ہوئے مسئلوں پر توجہ نہیں دی جائے گی۔ اپنا مسئلہ جس مہینے بھیجیں اسی مہینے کا ٹوکن استعمال کریں۔

نام: ____________

پتا: ____________

____________


پیشاب قطرہ قطرہ آتا ہے۔ دن میں 20 سے لے کر پچاس مرتبہ پیشاب کرتی ہوں جس کی وجہ سے بہت زیادہ کمزور ہوگئی ہوں۔ جسم ہڈیوں کا ڈھانچا سا بن گیا ہے۔ میں نے بہت سے ٹیسٹ کروائے ہیں۔ ڈاکٹرز نہ شوگر کا مسئلہ بتاتے ہیں اور نہ ہی کچھ اور۔ صرف یہ کہتے ہیں کہ کمزوری ہے۔ میری خوراک بالکل ٹھیک ہے دو سال سے میڈیسن اور دیسی ٹوٹکے کر کر کے میں تھک چکی ہوں۔ میں بہت زیادہ پریشان ہوں، کوئی ڈاکٹر نہیں چھوڑا جس سے علاج نہ کروایا ہو، لیکن کچھ بھی فرق نہیں پڑا جس سے میری پڑھائی بہت ڈسٹرب ہوگئی ہے۔ میری یادداشت بہت زیادہ کمزور ہوتی جارہی ہے۔ مہربانی ہوگی اس کا کوئی بہتر علاج بتائیں اور دماغ کے لیے بھی۔

جواب:۔ آپ کی علامات ناکافی ہیں۔ صحیح تشخیص کے لیے Urine D/R,Thyroid Profile U/S Pelvis کروا کر رپورٹس بھیجیں۔ ایک ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Gelsemium 30۔ Merc.cor 30 Iodium 30 کے 5,5 قطرے آدھا کپ پانی میں دن میں تین مرتبہ استعمال کریں۔ یادداشت کی بہتری کے لیے Cratex



کی ایک گولی صبح و شام تھوڑے سے پانی کے ساتھ نگل لیں۔

## خارش و نزلہ

مسز فاروق ............ راولپنڈی

سوال:۔ میری عمر 42 سال ہے۔ میری ناک کی ہڈی بڑھی ہوئی ہے۔ اکثر نزلہ زکام رہتا ہے۔ دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ جسم پر اکثر خارش رہتی ہے۔ پسینا آنے پر یا پانی لگنے پر جلن ہوتی ہے۔ دانوں میں پیپ نہیں ہوتی مگر جلن اور خارش کی وجہ سے بہت تکلیف ہوتی ہے۔ ہومیو کا کافی علاج کروایا۔ وقتی طور پر خارش میں افاقہ ہوتا ہے مگر کچھ عرصہ بعد پھر خارش شروع ہوجاتی ہے۔ برائے مہربانی دونوں مسئلوں کے لیے دوائی تجویز کریں۔

جواب:۔ ٹھنڈی کھٹی چیزوں سے پرہیز کریں۔ گرم کے بعد ٹھنڈا یا ٹھنڈے کے بعد گرم استعمال نہ کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ صبح نہار منہ Sulphur 200 کی ایک خوراک یعنی 7 قطرے آدھا کپ پانی میں لیں۔ اس کے ایک دن بعد سے Belladona 30 Kali.mur 30۔ Calc.flour, 30 کے 5,5 قطرے آدھا کپ پانی میں ڈال کر پیا کریں۔ ایک ماہ کے استعمال کے بعد کیفیت سے آگاہ کریں۔

## پاؤں میں جلن

شیر علی خان ............ واہ کینٹ

سوال: مجھے تقریباً 17 فروری 2008 سے پاؤں میں جلن ہورہی ہے۔ ہر قسم کے میڈیکل علاج، ہومیو پیتھک علاج اور دیسی علاج کروا چکا ہوں لیکن کوئی بھی فائدہ نہیں ہوا۔ میرا Uric Acid پہلے 8.8 تھا اب دواؤں سے کنٹرول کر کے 3.9 ہے۔ اور کیلشیم 8.2 ہے۔ شوگر 115 ہے۔ ڈاکٹر پاؤں کی جلن کی وجہ وٹامن B1 کی کمی بتا رہے ہیں۔ B1 انجکشن پاکستان میں دستیاب نہیں۔ بائیں پاؤں میں بہت شدید جلن ہورہی ہے۔ بند جوتے پہننا میرے لیے بہت مشکل ہوگیا ہے۔ گزارش ہے کہ کوئی دوائی تجویز کریں تاکہ میں اس مصیبت سے نجات پا سکوں۔ میرے سر کے بال بھی بہت تیزی سے سفید ہورہے ہیں۔ 2005 سے پہلے میرے سر کا ایک بال بھی سفید نہیں تھا۔ یادداشت بھی میری بہت کمزور ہوگئی ہے۔ ان سب کے لیے کوئی دوائی تجویز کریں۔

جواب:۔ سبزیوں اور پھلوں کا استعمال بڑھا دیں اور ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ صبح نہار منہ ایک دفعہ 2 قطرے آدھا کپ پانی میں Sulphur 200 کے۔ ایک دن کے بعد 30 Iodium اور 30 Acid Phos کے 5,5 قطرے آدھا کپ پانی میں دن میں تین مرتبہ اور Cratex ایک گولی روزانہ پانی کے ساتھ نگلیں اور ایک ماہ کے بعد اپنی طبیعت سے مطلع کریں۔

## نسوانی مسائل اور تھائی رائیڈ کا مسئلہ

ماریہ ............ خوشاب

سوال: میری عمر 22 سال ہے۔ میں غیر شادی شدہ ہوں۔ مجھے دو سال سے لیکوریا کا مسئلہ ہے۔ کبھی زیادہ ہوجاتا ہے تو کبھی کم۔ میں بہت کمزور ہوں، مجھے بھوک بہت کم لگتی ہے، کچھ کھانے کو دل نہیں چاہتا اور پیٹ میں کبھی کبھی درد بھی ہوتا ہے۔ میرے جسم میں خون کی کمی ہے جس کی وجہ سے پورے جسم میں درد رہتا ہے۔ ڈاکٹر کو چیک کروایا تو انہوں نے بس کمزوری بتائی باقی سب کچھ نارمل ہے۔ میرا جگر خون بالکل پیدا نہیں کرتا۔ میں دودھ بھی پیتی ہوں اور فروٹ بھی کھاتی ہوں لیکن پھر بھی بہت کمزور ہوں۔ ہڈیاں نظر آتی ہیں' صحت روز بروز گرتی جارہی ہے۔ نسوانی حسن کی بھی بہت کمی ہے اس کی بھی نشوونما نہیں ہورہی۔ پلیز آپ کوئی ایسی دوا تجویز کریں جس سے مجھے بھوک لگے اور غذا جزوبدن بنے اور جگر خون پیدا کرے تاکہ جسم میں خون کی کمی پوری ہوجائے۔ لیکوریا اور نسوانی حسن کے لیے دوا ضرور تجویز کریں تاکہ یہ مسئلہ بھی جلد حل ہوجائے۔ میری آنکھوں کے گرد حلقے بھی

www.pdfbooksfree.pk

ہیں گہرے اور رنگ بھی سیاہی مائل ہو رہا ہے۔ پلیز ان سب مسائل کے لیے بہترین دوائیں تجویز کریں اور دواؤں کے لینے کا طریقہ بھی بتائیں۔ میرا خط جلدی شائع کر کے مجھے میرے مسائل کا حل بتائیں تاکہ میں جلدی صحت یاب ہو جاؤں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اس کا اجر دیں گے۔ (آمین)

جواب:۔ خون کی کمی کا کوئی ٹیسٹ کروایا ہے؟ اس کے بغیر آپ کیسے کہہ سکتی ہیں کہ خون کی کمی ہے اور خون نہیں بن رہا۔ CBC اور Thyroid Profile کرا کر رپورٹ بھیجیں اور ایک ماہ تک ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں Bovista 30 Ferum Met-30، Iodium 30 ... کے 5,5 قطرے آدھا کپ پانی ڈال کر تین مرتبہ استعمال کریں۔ لیکوریا کس رنگ کا ہوتا ہے۔ جلن، خارش کے متعلق بھی لکھیں۔

## برا ماحول

اسلم خان............اسلام آباد

سوال: میری عمر 41 سال ہے۔ میں آپ کو خط اس لیے لکھ رہا ہوں کہ میں مایوس ہو چکا ہوں اور پریشان ہوں۔ اپنے ہاتھوں اپنی زندگی تباہ کر چکا ہوں۔ اس کا مطلب تو آپ سمجھ گئے ہوں۔ اب احتلام و سرعت انزال میں مبتلا ہوں۔ کافی علاج کرایا ہے۔ احتلام میں تو کافی فرق آیا ہے لیکن باقی مسائل ٹھیک نہیں ہو رہے۔ اب پچھلے دو سال سے وزن کافی کم ہو چکا ہے۔ کافی ٹیسٹ ہوئے لیکن سب ٹھیک تھا۔ اب کندھوں میں درد ہوتا ہے کام نہیں کر سکتا کیونکہ تھکاوٹ ہو جاتی ہے۔ معدہ خراب رہتا ہے، ذرا کوئی طاقت والی چیز کھالوں یا مرچ والی چیز کھالوں تو پاخانہ کرتے ہوئے جلن ہوتی ہے۔ صرف چیکو کھانے سے معدہ ٹھیک رہتا ہے اور پاخانہ ٹھیک آتا ہے۔ پہلے ہمدرد سینٹر سے علاج کرتا رہا ہوں۔ پانچ پانچ مہینے پرہیز بھی کیا ہے لیکن دوائیوں سے اتنا فرق نہیں پڑا جتنا چیکو کھانے سے ہوتا ہے۔ اگر معدہ ٹھیک ہو تو پیشاب کے بعد قطرے نہیں آتے۔ عضو کی حس بڑھی ہوئی ہے۔ ویسے اب احتلام کنٹرول میں ہے۔ پانی دس سے بارہ گلاس پیتا ہوں۔ وزن اُٹھالوں تو سر میں درد ہوتا ہے۔ 76 kg وزن تھا جو 58 kg پر پہنچ گیا ہے۔ براہ مہربانی کوئی اچھی دوائیاں بتائیں تاکہ میں کام تو کر سکوں۔ اب گھر والے شادی کے لیے کہتے ہیں لیکن کیا کروں۔

جواب:۔ تازہ فروٹ اور سبزیاں استعمال کریں۔ برے ماحول اور برے لوگوں سے بچیں۔ ذہنی طور سے غیر مطمئن ہیں آپ اللہ کو یاد کریں۔ آپ نے اب تک شادی کیوں نہیں کی جلدی کریں۔ اس کے اچھے اثرات ہوں گے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں ایک ماہ تک۔ Staphisagria 200 روزانہ صبح 7 قطرے آدھا کپ پانی میں ڈال کر لیں۔ Selenium 30 روزانہ دوپہر اور رات کو استعمال کریں Alfalfa Q کے 10 قطرے ایک کپ پانی ڈال کر کھانے کے بعد استعمال کریں۔

## فسچولا

احمد..........کوہاٹ

سوال: میں پہلی دفعہ اپنا مسئلہ آپ کے سامنے لے کر حاضر ہو رہا ہوں اُمید ہے آپ کا بورڈ رہنمائی کرے گا۔ میں کافی عرصے سے Fistula کا شکار ہوں۔ میں نے کوئی دھیان نہ دیا، طرح طرح کے مرہم اور کریم لگاتا رہا مگر بے سود۔ پھر سرجن کو دکھایا اُس نے اندر سے معائنہ کر کے بتایا کہ یہ فسچولا ہے اس کا آپریشن ہوگا۔ لوگوں سے مشورہ کیا اور کئی جگہ پڑھا بھی کہ یہ پھر پانچ یا چھ ماہ بعد ہو جاتا ہے۔ جب یہ دانہ بنا کافی خون نکلا مگر دانے میں نہ کوئی جلن ہے نہ درد۔ نہ پاخانہ کرنے میں کوئی تکلیف یا خون نہ پیشاب میں جلن ہے پھر کسی نے کہا ہومیو علاج کرواؤ۔ میں نے تین ماہ دوائی کھائی مگر دانہ ختم نہ ہوا۔ بتایا کہ پاخانہ کی نالی کے ساتھ ایک ناڑ بن جاتی ہے جس کی وجہ سے یہ دانہ بنتا ہے۔ آپ سے گزارش ہے کہ بورڈ ایسی دوا تجویز کرے کہ جڑ سے یہ مرض ختم ہو جائے۔ پہلے سے مواد بننا کم ہو گیا ہے۔ مہینہ بعد تقریباً بنتا ہے اور مواد بھی کم ہوتا ہے۔ مگر دانہ اپنی جگہ قائم ہے۔ ویسے چلتے پھرتے، اُٹھتے بیٹھتے کوئی تکلیف نہیں ہے۔ بڑا



گوشت، انڈا، مچھلی، تلی ہوئی چیزیں، بیکری آئٹم سب بند کر دیے ہیں۔ بادی چیزوں سے بھی پرہیز کرتا ہوں۔ آپ کا بڑا احسان ہوگا کہ اس کا حل تجویز کر دیں۔ اللہ آپ کو اس کی جزا دے گا۔ آمین!

جواب:۔ تیز مرچ مصالحوں کے علاوہ سب کچھ کھائیں، قبض نہ ہونے دیں۔ Sulphur 200 کی ایک خوراک صبح نہار منہ لے کر مندرجہ ذیل دوا.... ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی استعمال کریں Peonia 30 ۔ پندرہ دن بعد دوبارہ حالت بتائیں۔

## پیریڈ سے پہلے لیکوریا

رمشا..........چکوال

سوال: میں پاکیزہ میں شوابے کلینک ایک سال سے پڑھ رہی ہوں۔ یہ بہت اچھا سلسلہ ہے اور ہم جیسے لوگ جو چھوٹے شہروں میں رہ رہے ہیں ان کو بہت فائدہ ہو رہا ہے۔ میری عمر 25 سال ہے اور میں غیر شادی شدہ ہوں۔ مسئلہ یہ ہے کہ مجھے ماہانہ پیریڈ سے ایک ہفتہ پہلے لیکوریا شروع ہو جاتا ہے، ساتھ کمر اور ٹانگوں میں درد ہوتا ہے۔ ایک سال سے خون بھی کم ہوتا ہے۔ لیکن یہ ہے کہ ہر مہینے اپنے ٹائم پر ہوتے ہیں۔ مجھے دماغی اُلجھن بہت زیادہ ہے۔ کچھ فیملی مسئلے مسائل بھی ہیں اور سوچتی بھی بہت زیادہ ہوں۔ کھانا پینا بس نارمل ہے۔ آپ مجھے اچھی سی دوائی بتائیں اور یہ بھی بتائیں کہ دوائی کتنے عرصے کھانی ہے۔ ہمیشہ آپ کی شکر گزار رہوں گی۔

جواب:۔ اپنی پریشانی پر اللہ کی طرف راغب ہوں۔ متوازن غذا کھائیں۔ درجہ ذیل ادویات ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی استعمال کریں Kali.phos 30 , Pulsatilla 30 , Bovista 30 کے 5,5 قطرے ایک کپ پانی میں ڈال کر دن میں تین مرتبہ استعمال کریں تین ماہ تک۔ لیکن ایک ماہ بعد حالت ضرور بتایئے گا۔

## نظر کی کمزوری

سلطان محمود..........لاہور

سوال: میری بیٹی فصیحہ جس کی عمر 8 سال ہے۔ گزشتہ چار سال سے نظر کی شدید کمزوری کا شکار ہے جس کی وجہ سے اسے عینک لگانی پڑتی ہے۔ مختلف ڈاکٹر اور اسپیشلسٹ کو دکھایا جن کے مطابق تقریباً 14 سال تک اس کی نظر مزید کمزور ہونے کا امکان ہے۔ صبح سو کر اُٹھتی ہے تو اس کے سر میں درد ہو رہا ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ کبھی کبھار متلی کی شکایت بھی کرتی ہے۔ ان سب کے علاوہ پیٹ میں کیڑے ہیں۔ ہمیشہ اوندھا سوتی ہے اور سوتے میں دانت بھی پیستی ہے۔ رنگت زرد ہے، چڑچڑی بھی بہت ہے۔ اس کے علاوہ ڈرپوک بہت ہے۔ حساس بھی بہت زیادہ ہے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں کو خود پر سوار کر لیتی ہے۔ فصیحہ سے بڑے دو بھائی ہیں یہ سب سے چھوٹی ہے۔ گھر میں فصیحہ کو دونوں بھائیوں کی نسبت فوقیت حاصل ہے اور گھر کا ماحول بھی دوستانہ ہے۔ فصیحہ ہر بات مجھ سے کرتی ہے، کوئی فرمائش کرنی ہو یا بھائیوں سے یا ماں سے کوئی شکایت ہو اور میں فوراً اس کے خلاف ایکشن لیتا ہوں تو وہ خوش ہوتی ہے۔ میری آپ سے درخواست ہے کہ اس کی عمر اور علامات کے حساب سے ایسی بہترین دوا کا انتخاب کیجیے کہ اس کی نظر نہ صرف Improve کرنے لگے بلکہ بالکل ٹھیک ہو جائے کیونکہ بیٹی کا معاملہ ہے اور ابھی سے عینک لگ گئی ہے تو آپ سمجھ سکتے ہیں کہ آئندہ مستقبل میں کیا مسائل ہو سکتے ہیں۔ خدارا بیٹی کا مسئلہ حل کر دیں۔ میں اور میری بیگم ساری عمر آپ کو دعائیں دیں گے اور پاکیزہ کے توسط سے آپ نے انسانیت کی خدمت کا جو بیڑا اُٹھایا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اس کا اجر دے گا۔

جواب:۔ بیٹی سے زیادہ لاڈ نہ کریں نقصان ہوگا۔ کیونکہ بچے زیادہ لاڈ پیار سے بگڑ جاتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ والدین ان کی ہر فرمائش کو پورا کریں گے۔ اور جب کبھی کسی بھی وجہ سے والدین ایسا نہیں کرتے تو بچے... چڑچڑے اور ضدی ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا اچھی تربیت کا تقاضا ہے کہ احتیاط کریں۔ بے شک کھلائیں سونے کا نوالہ لیکن دیکھیں شیر کی نگاہ سے۔ ضدی اور ہٹ دھرم لڑکے اور

www.pdfbooksfree.pk

لڑکیاں معاشرے میں کامیاب زندگی نہیں گزارتے۔ آنکھوں کے ڈاکٹر سے ضرور ملیں تا کہ پتا چلے کہ یہ کتنی کمزور ہوچکی ہیں۔ اگر وہ چشمہ لگانے کا مشورہ دے تو ضرور لگائیں۔ اگر ایسا نہیں کریں گے تو آنکھوں پر اور زیادہ خراب اثر پڑے گا۔ بیٹی کے معاملے میں عینک سے کچھ نہیں ہوتا۔ دودھ میں بادام، مصری، سونف کو پیس کر صبح و شام دیں۔ اس کے علاوہ گاجر کا استعمال زیادہ سے زیادہ کروائیں اور ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Calabar 200 کے پانچ قطرے آدھا کپ پانی میں صبح دیں اور دن میں تین مرتبہ Calc ،Calc Flour-6 Phos-30 Cina 30 کے 5، 5 قطرے ایک کپ پانی میں دیں۔ تین ماہ بعد حالت بتائیں۔

## چھینکیں

**والدہ احمد............کوہاٹ**

سوال: ڈاکٹر صاحب میرا بیٹا احمد 20 سال کا ہے اور انجینئرنگ یونیورسٹی Nust میں پڑھتا ہے۔ اس کا مسئلہ یہ ہے کہ حد سے زیادہ چھینکیں آتی ہیں اور صبح کے وقت تو بے تحاشا۔ اُس کا کہنا ہے کہ چھینک کی وجہ سے گلے میں بھی شدید درد ہوجاتا ہے۔ تھکاوٹ بہت زیادہ ہوجاتی ہے حتیٰ کہ کبھی کبھار بخار بھی ہوجاتا ہے۔ ناک سے پانی بھی بہتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب اس کی صبح کی کلاس تقریباً چار گھنٹے کی ہوتی ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ وہ لیکچر پر اس طرح توجہ نہیں دے پاتا جتنی اس کی ضرورت ہے۔ ڈاکٹر صاحب میرا بچہ پوزیشن ہولڈر ہے اور اسکالر شپ لیتا ہے مگر ان چھینکوں اور الرجی کے ہاتھوں نہایت تنگ اور پریشان ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ آپ اسے ایسی دوا تجویز کردیں کہ وہ آسانی سے کھالے اور اسے افاقہ بھی ہوجائے۔ میرا مطلب آسانی کا یہ ہے کہ اوقات آسان ہوں کیونکہ وہ ہوسٹل میں ہوتا ہے۔

جواب:۔ نیم گرم پانی میں نمک ڈال کر اس کو جب موقع ملے ناک میں چڑھائیں۔ ٹھنڈا، گرم اور گرم، ٹھنڈا نہ کریں۔ اس سے مراد یہ ہے کہ گرم چیز پینے یا کھانے کے بعد کوئی ٹھنڈی چیز استعمال نہ کریں اسی طرح نہانے کے بعد فوراً ہوا میں نہ آئیں۔ ٹھنڈک سے گرمی میں اور دھوپ سے ٹھنڈی جگہ فوراً نہ جائیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات ایک ماہ تک استعمال کرنے کے بعد دوبارہ حالت سے مطلع کریں۔ Belladona 30 اور Nat. mur 30 کے 5,5 قطرے آدھا کپ پانی میں ڈال کر چار مرتبہ لیں۔

☆☆☆

## خود سے علاج/سیلف میڈیکیشن

جب کوئی معالج بنتا ہے تو اس کو لازمی طور پر انسانی جسم کی ساخت / بناوٹ (کہ وہ کس طرح بنی ہے) افعال (یعنی جسمانی اعضا کس طرح کام کرتے ہیں) اور ان میں (علم الامراض) ہونے والی تبدیلیوں (بیماریوں) کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہوتی ہیں۔ اس کے بعد ان بیماریوں کو کس طرح اور کیسے تشخیص کرنا ہے اور ان کا علاج کیسے جاسکتا ہے (علم العلاج) کے بارے میں جاننا بھی ضروری ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے جب کوئی مریض اس معالج کے پاس آتا ہے تو وہ نہ صرف اس کے مرض کی تشخیص کرتا ہے بلکہ اس کا علاج بھی تجویز کرتا ہے۔ اور یہ کسی بھی طور ضروری نہیں کہ ایک مرض کے مریضوں کو ایک جیسی دوا... ہی تجویز کی جائے اور بالخصوص ہومیوپیتھی میں ایسا شاذونادر ہی ہوتا ہے کہ ایک مرض کے دو مریضوں کو ایک جیسی دوا تجویز کی جائے۔ بلکہ اکثر اوقات ایک دوا دو مختلف امراض میں استعمال ہوتی ہے۔ وجہ مریض کی اپنی انفرادیت اور دوا سے مریض کی علامات کی مماثلت ہے۔

لہٰذا کوئی بھی دوا ہومیوپیتھک ڈاکٹر سے مشورہ کیے بغیر استعمال نہ کریں کیونکہ ڈاکٹر ہی بہتر فیصلہ کرسکتا ہے کہ آپ کے لیے کون سی دوا بہتر ہے۔

Dr. Willmar Schwabe , Germany.
Available at All Leading Medical & Homoeopathic Stores